


# حیاتِ عیسیٰ علیہ السلام

مرزا غلام احمد صاحب کی کتابوں کی روشنی میں


حافظ عبدالرحمٰن خان

ابن سرور شاہ عالمی

ابوالشہید مظفر گڑھی

خلیفہ مجاز سید نفیس الحسینی دامت برکاتہم



مرکز سراجیہ گلی نمبر 4 اکرم پارک، غالب مارکیٹ گلبرگ III لاہور فون: 5877456

www.endofprophethood.com markazsirajia@hotmail.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

احمدی دوستو! آپ بخوبی جانتے ہیں کہ مرزا غلام احمد صاحب اور آپ احباب اس بات پر بضد ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام وفات پا چکے ہیں لیکن آپ یہ بات جان کر حیران ہوں گے کہ مرزا غلام احمد صاحب نے کل زندگی 69 سال 4 ماہ 25 دن پائی ہے اور 57 سال 4 ماہ 25 دن تک یہی کہتے رہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں دوبارہ دنیا میں آئیں گے اور مرنے سے 12 سال پہلے 1896ء کو اپنا عقیدہ بدلا اور یہ کہنا شروع کر دیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو گئے ہیں۔ انہیں زندہ آسمانوں پر ماننا شرک العظیم ہے اس اجمال کی تفصیل یہ ہے۔ مرزا صاحب نے کتاب البریہ میں لکھا ہے کہ میری پیدائش 1839ء یا 1840ء میں ہوئی ہے (کتاب البریہ صفحہ 159 مندرجہ روحانی خزائن جلد 13 صفحہ 177) (ثبوت صفحہ 16 پر) اور وفات 26 مئی 1908ء میں ہوئی (ملفوظات جلد 10 صفحہ 459) (ثبوت صفحہ 17 پر)۔ حساب لگا لیں، 69 سال 4 ماہ 25 دن بنتے ہیں۔

آیت قرآنی اور تفسیر الہامی (اوّل)

مرزا صاحب براہین احمدیہ میں لکھا ہے: "هُوَ الَّذِيْ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ" یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیشگوئی ہے۔ اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ سے ظہور میں آئے گا۔ اور جب حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا۔

لیکن اس عاجز پر ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ خاکسار اپنی غربت اور انکسار اور توکل اور ایثار اور آیات اور انوار کے رُو سے مسیح کی پہلی زندگی کا نمونہ ہے اور اس عاجز کی فطرت اور مسیح کی فطرت باہم نہایت ہی متشابہ واقع ہوئی ہے گویا ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے یا ایک ہی درخت کے دو پھل ہیں۔"

(براہین احمدیہ جلد 1 صفحہ 499، روحانی خزائن صفحہ 593 جلد 1 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 18 پر)

مندرجہ بالا عبارت میں خاص طور پر لائق توجہ بات یہ ہے کہ قرآن مجید کی آیت قطعی الثبوت ہے اور مرزا صاحب نے "اس عاجز پر ظاہر کیا گیا ہے" کہہ کر اس کی جو الہامی تفسیر کی ہے۔ وہ بھی ان کے نزدیک قطعی ہے کہ یہ آیت حضرت مسیح علیہ السلام کی ظاہری وجسمانی آمد کی پیش گوئی ہے۔ پس قرآن مجید کی آیت اور مرزا صاحب کی الہامی تفسیر دونوں مل کر حضرت مسیح علیہ السلام کی ظاہری اور جسمانی آمد ثانی کو قطعی بنا دیتے ہیں،

جس کے بعد مرزا صاحب کے ماننے والوں کے لئے کسی قسم کے شک وشبہ کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہ جاتی۔

**آیت قرآنی اور تفسیر الہامی (دوم):**

اس الہامی کتاب براہین احمدیہ میں بڑے زور دار دعویٰ کے ساتھ اپنے الہام سے ثابت کیا کہ عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں، دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے، ملاحظہ فرماویں۔ ''عَسٰی رَبُّکُمْ اَنْ یَّرْحَمَ عَلَیْکُمْ وَاِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا وَجَعَلْنَا جَھَنَّمَ لِلْکَافِرِیْنَ حَصِیْرًا خدائے تعالیٰ کا ارادہ اس بات کی طرف متوجہ ہے جو تم پر رحم کرے اور اگر تم نے گناہ اور سرکشی کی طرف رجوع کیا تو ہم بھی سزا اور عقوبت کی طرف رجوع کریں گے اور ہم نے جہنم کو کافروں کیلئے قید خانہ بنا رکھا ہے۔ یہ آیت اس مقام میں حضرت مسیح کے جلالی طور پر ظاہر ہونے کا اشارہ ہے۔ یعنی اگر طریقِ رفق اور نرمی اور لطف احسان کو قبول نہیں کریں گے اور حق محض جو دلائل واضحہ اور آیات بینہ سے کھل گیا ہے۔ اس سے سرکش رہیں گے تو وہ زمانہ بھی آنے والا ہے کہ جب خدائے تعالیٰ مجرمین کے لئے شدت اور عنف اور قہر اور سختی کو استعمال میں لائے گا اور حضرت مسیح علیہ السلام نہایت جلالیت کے ساتھ دنیا پر اتریں گے اور تمام راہوں اور سڑکوں کو خس وخاشاک سے صاف کر دیں گے اور کج اور ناراست کا نام ونشان نہ رہے گا اور جلال الٰہی گمراہی کے تخم کو اپنی تجلی قہری سے نیست ونابود کر دے گا''۔

(براہین احمدیہ صفحہ 505، 506 روحانی خزائن صفحہ 601، 602 جلد 1 از مرزا صاحب) (ثبوت صفحہ 19، 20 پر)

نوٹ: مرزا صاحب کے الہامات کا مجموعہ ''تذکرہ'' میں فاضل مرتب نے زیر بحث الہام ''عَسٰی رَبُّکُمْ اَنْ یَّرْحَمَ عَلَیْکُمْ وَاِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا وَجَعَلْنَا جَھَنَّمَ لِلْکَافِرِیْنَ حَصِیْرًا'' پر حسب ذیل نوٹ لکھا ہے:

''حضرت اقدس نے اس الہام کو اربعین نمبر 2 کے نمبر 5 پر اور اس کے علاوہ کئی مقامات پر بھی بحوالہ براہین احمدیہ ان یرحمکم درج فرمایا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ''علی'' کا لفظ سہو کتابت ہے۔

(تذکرہ طبع دوم صفحہ 82، طبع سوم صفحہ 79-80، طبع چہارم صفحہ 63 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 21 پر)

مرزا صاحب کے اس الہام اور اس کی تشریح سے واضح ہو جاتا ہے کہ انہیں قطعی الہام ہوا تھا کہ حضرت مسیح علیہ السلام نہایت جلالیت کے ساتھ دنیا پر اتریں گے اور براہین احمدیہ کے زمانہ میں اپنے الہام کی روشنی میں وہ یہی عقیدہ رکھتے تھے۔

نوٹ: مرزا صاحب نے اربعین نمبر 2 میں براہین احمدیہ میں درج شدہ الہامات کی فہرست دی ہے اور ھو الذی اور عسی ربکم والی آیات کو مرزا صاحب نے اپنے الہامات قرار دیا ہے۔ حوالہ کے لئے دیکھیں

(اربعین جلد 2 صفحہ 9، 10 روحانی خزائن صفحہ 351، 352 جلد 17 از مرزا صاحب) (ثبوت صفحہ 22، 23 پر)

یہاں کس قدر وضاحت سے مرزا صاحب نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زندہ ہونے، رفع آسمانی اور آمد ثانی کے عقیدے کو تسلیم کیا ہے۔ اور 12 سال بعد تک اسی عقیدہ پر جمے رہے۔ ہمیشہ مسیح موعود ہونے کا انکار کیا اور مثیل مسیح کہلاتے رہے۔

اپنی کتاب ازالہ اوہام میں مرزا صاحب لکھتے ہیں: ''اے برادران دین و علمائے شرح متین! آپ صاحبان میری ان معروضات کو متوجہ ہو کر سنیں کہ اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں۔ یہ کوئی نیا دعویٰ نہیں جو آج ہی میرے منہ سے سنایا گیا ہو بلکہ یہ وہی پرانا الہام ہے جو میں نے خدائے تعالیٰ سے پا کر براہین احمدیہ کے کئی مقامات پر بتصریح درج کر دیا تھا جس کے شائع کرنے پر سات سال سے بھی کچھ زیادہ عرصہ گذر گیا ہوگا۔ میں نے یہ دعویٰ ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح بن مریم ہوں جو شخص یہ الزام میرے پر لگاوے وہ سراسر مفتری اور کذاب ہے بلکہ میری طرف سے عرصہ سات یا آٹھ سال سے برابر یہی شائع ہو رہا ہے کہ میں مثیل مسیح ہوں یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعض روحانی خواص طبع اور عادت اور اخلاق وغیرہ کے خدائے تعالےٰ نے میری فطرت میں بھی رکھی ہیں''۔

(ازالہ اوہام (اول) صفحہ 190 مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 192 از مرزا صاحب) (ثبوت صفحہ 24 پر)

قارئین کرام: مسیح موعود بننے سے انکار اور مثیل مسیح ہونے کا دعویٰ الہامی ہے جیسا کہ مرزا صاحب کی اپنی تحریروں سے ثابت ہے۔ اب حیرانی والی بات ہے کہ مرزا صاحب نے براہین احمدیہ کے الہامات سے اپنا یہ دعوی ثابت کیا ہے کہ میں مسیح موعود نہیں ہوں، مسیح علیہ السلام زندہ ہیں، دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے۔ اور دوسری طرف یہ بھی براہین احمدیہ کے الہامات سے ہی سے ثابت کیا کہ میں ہی مسیح موعود ہوں اور عیسیٰ علیہ السلام مسیح موعود نہیں وہ فوت ہو چکے ہیں، آگے حوالہ ملاحظہ فرمائیں۔

مرزا صاحب اعجاز احمدی کے شروع میں لکھتے ہیں: ''وحی سے بیان کرتا ہوں اور مجھے کب اس بات کا دعویٰ ہے کہ میں عالم الغیب ہوں جب تک مجھے خدا نے اس طرف توجہ نہ دی اور بار بار نہ سمجھایا کہ تو مسیح موعود ہے اور عیسیٰ فوت ہو گیا ہے، تب تک میں اسی عقیدہ پر قائم تھا جو تم لوگوں کا عقیدہ ہے۔ اسی وجہ سے کمال سادگی سے میں نے حضرت مسیح کے دوبارہ آنے کے نسبت براہین میں لکھا ہے۔ جب خدا نے مجھ پر اصل حقیقت کھولدی تو میں اس عقیدہ سے باز آ گیا۔ میں نے بجز کمال یقین کے جو میرے دل پر محیط ہو گیا اور مجھے نور سے بھر دیا۔ اس رسمی عقیدہ کو نہ چھوڑا حالانکہ اسی براہین میں میرا نام عیسیٰ رکھا گیا تھا اور مجھے خاتم الخلفاء ٹھہرایا گیا تھا اور میری نسبت کہا گیا تھا کہ تو ہی کسر صلیب کرے گا۔ اور مجھے بتلایا گیا تھا کہ تیری خبر قرآن اور حدیث میں موجود

ہے اور تو ہی اس آیت کا مصداق ہے کہ ھو الذی ارسل رسُوله بالهدیٰ و دین الحق لیظهرهٗ علی الدین کلّه تاہم یہ الہام جو براہین احمدیہ میں کھلے کھلے طور پر درج تھا۔ خدا کی حکمت عملی نے میری نظر سے پوشیدہ رکھا اور اسی وجہ سے باوجودیکہ میں براہین احمدیہ میں صاف اور روشن طور پر مسیح موعود ٹھہرایا گیا تھا۔ مگر پھر بھی میں نے بوجہ اس ذہول کے جو میرے دل پر ڈالا گیا۔ حضرت عیسیٰ کی آمد ثانی کا عقیدہ براہین احمدیہ میں لکھ دیا۔ پس میری کمال سادگی اور ذہول پر یہ دلیل ہے کہ وحی الٰہی مندرجہ براہین احمدیہ تو مجھے مسیح موعود بناتی تھی مگر میں نے اس رسمی عقیدہ کو براہین میں لکھ دیا۔ میں خود تعجب کرتا ہوں کہ میں نے باوجود کھلی کھلی وحی کے جو براہین احمدیہ میں مجھے مسیح موعود بناتی تھی کیونکر اسی کتاب میں یہ رسمی عقیدہ لکھ دیا۔

پھر میں قریباً بارہ برس تک جو ایک زمانہ دراز ہے بالکل اس سے بے خبر اور غافل رہا کہ خدا نے مجھے بڑی شدّ ومدّ سے براہین میں مسیح موعود قرار دیا ہے اور میں حضرت عیسیٰ کی آمد ثانی کے رسمی عقیدہ پر جما رہا۔ جب بارہ برس گذر گئے تب وہ وقت آیا کہ میرے اوپر اصل حقیقت کھول دیجائے تب تواتر سے اس بارہ میں الہامات شروع ہوئے کہ تو ہی مسیح موعود ہے۔

پس جب اس بارہ میں انتہا تک خدا کی وحی پہنچی اور مجھے حکم ہوا کہ فاصدع بما تومر یعنی جو تجھے حکم ہوتا ہے وہ کھول کر لوگوں کو سنادے اور بہت سے نشان مجھے دیئے گئے اور میرے دل میں روز روشن کی طرح یقین بٹھا دیا گیا۔ تب میں نے یہ پیغام لوگوں کو سنا دیا"

(اعجاز احمدی صفحہ 9 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 صفحہ 113 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 25 پر)

مرزا صاحب نے ایک قرآنی اور الہامی آیت سے یہ ثابت کیا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں، دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے اور پھر 12 برس بعد اسی قرآنی اور الہامی آیت سے ثابت کر رہے ہیں کہ مسیح موعود میں ہوں، عیسیٰ ابن مریم مر چکے ہیں اور یہ فرماتے ہیں کہ میں نے براہین احمدیہ میں حیات عیسیٰ کا رسمی عقیدہ لکھ دیا تھا۔ حالانکہ مرزا صاحب نے قرآن کی آیت کی الہامی تفسیر کرتے ہوئے بڑے زوردار دعوے سے ثابت کیا کہ عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر زندہ ہیں دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے۔

احمدی دوستو! کیا قرآن شریف میں رسمی عقائد درج ہیں اور مرزا صاحب کو رسمی الہام ہوتے تھے؟...... انا للہ وانا الیہ رجعون۔

احمدی دوستو! جب مرزا صاحب کی طرف اللہ تعالیٰ کے کئے ہوئے الہام اور قرآن شریف کی آیت کا مفہوم مرزا صاحب غلط بیان کر رہے تھے تو اللہ تعالیٰ نے کیوں نہیں فرمایا۔ مرزا صاحب کیا کر رہے ہو کیا آپ کو الہام

ہےاور تو ہی اس آیت کا مصداق ہے کہ هو الذی ارسل رسُوله بالهدیٰ و دین الحق لیظهرهٗ علی الدین کلّه تاہم یہ الہام جو براہین احمدیہ میں کھلے کھلے طور پر درج تھا۔خدا کی حکمت عملی نے میری نظر سے پوشیدہ رکھا اور اسی وجہ سے باوجودیکہ میں براہین احمدیہ میں صاف اور روشن طور پر مسیح موعود ٹھہرایا گیا تھا۔مگر پھر بھی میں نے بوجہ اس ذہول کے جو میرے دل پر ڈالا گیا۔حضرت عیسیٰ کی آمد ثانی کا عقیدہ براہین احمدیہ میں لکھ دیا۔پس میری کمال سادگی اور ذہول پر یہ دلیل ہے کہ وحی الٰہی مندرجہ براہین احمدیہ تو مجھے مسیح موعود بناتی تھی مگر میں نے اس رسمی عقیدہ کو براہین میں لکھ دیا۔ میں خود تعجب کرتا ہوں کہ میں نے باوجود کھلی کھلی وحی کے جو براہین احمدیہ میں مجھے مسیح موعود بناتی تھی کیونکر اسی کتاب میں یہ رسمی عقیدہ لکھ دیا۔

پھر میں قریباً بارہ برس تک جو ایک زمانہ دراز ہے بالکل اس سے بے خبر اور غافل رہا کہ خدا نے مجھے بڑی شدّ ومدّ سے براہین میں مسیح موعود قرار دیا ہےاور میں حضرت عیسیٰ کی آمد ثانی کے رسمی عقیدہ پر جما رہا۔ جب بارہ برس گذر گئے تب وہ وقت آیا کہ میرے اوپر اصل حقیقت کھول دیجائے تب تواتر سے اس بارہ میں الہامات شروع ہوئے کہ تو ہی مسیح موعود ہے۔

پس جب اس بارہ میں انتہا تک خدا کی وحی پہنچی اور مجھے حکم ہوا کہ فاصدع بما تومر یعنی جو تجھے حکم ہوتا ہے وہ کھول کر لوگوں کو سنادے اور بہت سے نشان مجھے دیئے گئے اور میرے دل میں روز روشن کی طرح یقین بٹھا دیا گیا۔تب میں نے یہ پیغام لوگوں کو سنادیا"

(اعجاز احمدی صفحہ 9 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 صفحہ 113 از مرزا غلام احمد صاحب)(ثبوت صفحہ 25 پر)

مرزا صاحب نے ایک قرآنی اور الہامی آیت سے یہ ثابت کیا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں، دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے اور پھر 12 برس بعد اسی قرآنی اور الہامی آیت سے ثابت کر رہے ہیں کہ مسیح موعود میں ہوں، عیسی ابن مریم مر چکے ہیں اور یہ فرماتے ہیں کہ میں نے براہین احمدیہ میں حیات عیسیٰ کا رسمی عقیدہ لکھ دیا تھا۔حالانکہ مرزا صاحب نے قرآن کی آیت کی الہامی تفسیر کرتے ہوئے بڑے زوردار دعوے سے ثابت کیا کہ عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر زندہ ہیں دوبارہ دنیا میں تشریف لائے گے۔

احمدی دوستو! کیا قرآن شریف میں رسمی عقائد درج ہیں اور مرزا صاحب کو رسمی الہام ہوتے تھے ؟......انا للہ وانا الیہ رجعون۔

احمدی دوستو! جب مرزا صاحب کی طرف اللہ تعالیٰ کے کیۓ ہوئے الہام اور قرآن شریف کی آیت کا مفہوم مرزا صاحب غلط بیان کر رہے تھے تو اللہ تعالیٰ نے کیوں نہیں فرمایا۔مرزا صاحب کیا کر رہے ہو کیا آپ کو الہام

اور قرآن شریف کی آیت کا مفہوم نہیں سمجھ میں آیا، یا خواب دیکھ رہے ہو۔ عیسیٰ علیہ السلام تو مر گئے ہیں اور جس مسیح موعود نے آنا ہے وہ تم ہو اور تم ہی لکھ رہے ہو کہ جب مسیح علیہ السلام دوبارہ دنیا میں آئیں گے۔ کیا اللہ تعالیٰ کو 12 سال بعد یاد آیا یا علم ہوا کہ مرزا صاحب نے اپنی گردن پر چھری پھیر دی ہے۔ کیا اللہ تعالیٰ کو نعوذ باللہ نیند آ گئی تھی۔ کیا یہ اصلاح وتجدید دین ہو رہی ہے؟ انا للہ وانا الیہ رجعون۔

اور پھر لطف یہ کہ جب حیات عیسیٰ علیہ السلام کا عقیدہ بدلا تو مرزا صاحب نے اپنی کتاب ست بچن میں لکھا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے 120 برس کی عمر پائی۔

(ست بچن صفحہ 176، روحانی خزائن جلد 10 صفحہ 302 از مرزا صاحب) (ثبوت صفحہ 26 پر)

پھر پانچ ماہ بعد مرزا صاحب نے اپنی کتاب تریاق القلوب میں لکھا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے 125 سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔

(تریاق القلوب صفحہ 371، مندرجہ روحانی خزائن جلد 15 صفحہ 499 از مرزا صاحب) (ثبوت صفحہ 27 پر)

پھر چار سال بعد مرزا صاحب نے اپنی کتاب تذکرۃ الشہادتین میں لکھا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام 153 سال کی عمر میں فوت ہوئے۔

(تذکرۃ الشہادتین صفحہ 29، مندرجہ روحانی خزائن جلد 20 صفحہ 29 از مرزا صاحب) (ثبوت صفحہ 28 پر)

اس طرح قبر کے متعلق مرزا صاحب نے ازالہ اوہام میں لکھا کہ مسیح کی قبر ان کے اپنے وطن گلیل میں ہے۔

(ازالہ اوہام (دوم) صفحہ 473، روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 353 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 29 پر)

پھر کچھ سال بعد مرزا صاحب نے اتمام الحجہ میں لکھا کہ مسیح کی قبر بیت المقدس، طرابلس یا بلاد شام میں ہے۔

(اتمام الحجہ صفحہ 24، مندرجہ روحانی خزائن جلد 8 صفحہ 296، از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 30 پر)

پھر کچھ سال بعد مرزا صاحب نے اپنی کتاب کشتی نوح میں لکھا کہ مسیح کی قبر کشمیر سری نگر محلّہ خان یار میں ہے۔

(کشتی نوح صفحہ 18، مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 صفحہ 16 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 31 پر)

اگرچہ مرزا صاحب قبر مسیح کا مسئلہ پھر مشتبہ ہوا اور اپنے مرنے سے 11 دن پہلے لکھا کہ ایک بزرگ کی روایت سے مسیح کی قبر مدینہ کے قریب ہے۔

(چشمہ معرفت صفحہ 251، روحانی خزائن صفحہ 261 جلد 23 از مرزا صاحب) (ثبوت صفحہ 32 پر)

لیکن احمدی احباب کشمیر والی قبر ہی مسیح کی قبر بتلاتے ہیں جس کا قبر مسیح ہونا کسی حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہرگز ثابت نہیں۔

مرزا صاحب نے ابن مریم بننے کی غرض سے1896ء کو اپنا عقیدہ بدلا بحوالہ (اعجاز احمدی صفحہ 9، مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 صفحہ 113 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 33 پر) اور 1908ء تک زندہ رہے۔ یعنی 12 سال تک اللہ کی طرف سے مختلف الہام ہوتے رہے یعنی اللہ تعالیٰ مرزا صاحب سے مذاق کرتے رہے اور یہ صحیح خبر ایک بھی الہام میں نہ دی گئی (نعوذ باللہ)۔ اصل میں جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے۔

احمدی دوستو! مرزا صاحب نے سرمہ چشم آریہ کے آخر میں ایک اشتہار دیا ہے جس میں فرماتے ہیں کہ "کتاب براہین احمدیہ جس کو خدائے تعالیٰ کی طرف سے مولف (مرزا غلام احمد صاحب) نے ملہم و مامور (یعنی اللہ تعالیٰ کے حکم سے) ہوکر بغرض اصلاح وتجدید دین تالیف کیا ہے۔" (سرمہ چشم آریہ اشتہار صفحہ 270 کے بعد، مندرجہ روحانی خزائن جلد 2 صفحہ 318 کے بعد اشتہار از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 34 پر)۔

آئینہ کمالات اسلام میں مرزا صاحب لکھتے ہیں "اس عاجز کو اپنے ذاتی تجربہ سے یہ بات معلوم ہے کہ روح القدس کی قدسیت (یعنی جبرائیل علیہ السلام کی توجہ) ہر وقت اور ہر دم اور ہر لحظہ بلا فصل ملہم کے تمام قویٰ (یعنی بدن کے تمام اعضاء) میں کام کرتی ہے"۔

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ 93 مندرجہ روحانی خزائن جلد 5 صفحہ 93 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 35 پر)

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ روح القدس کی قدسیت نے مرزا صاحب کے ہاتھ کو کیوں نہ پکڑا اور قلم کیوں نہیں توڑ دی۔ روح القدس کی قدسیت نے کیوں نہیں شور مچایا، کیوں نہیں چیخی چلائی کہ مرزا صاحب کیوں اپنے پاؤں پر کلہاڑی مار رہے ہیں۔ عیسیٰ علیہ السلام کو مرے ہوئے تقریباً دو ہزار سال ہوگئے ہیں اور تم لکھ رہے ہوں کہ مسیح علیہ السلام دوبارہ دنیا میں آئیں گے اور لکھ بھی ایسی کتاب میں رہے ہو جو اصلاح وتجدید کے لئے لکھی جارہی ہے۔ مرزا صاحب کیا تمہاری مت ماری ہے۔ تمہیں پتہ نہیں ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کو زندہ ماننا شرک ہے۔

احمدی دوستو! مرزا صاحب نے براہین احمدیہ جلد 1 میں لکھا ہے کہ "ہم نے صدہا طرح کا فتور اور فساد دیکھ کر کتاب براہین احمدیہ کو تالیف کیا تھا اور کتاب موصوف میں تین سو مضبوط اور محکم عقلی دلیل سے صداقت اسلام کو فی الحقیقت آفتاب سے بھی زیادہ تر روشن دکھلایا گیا چونکہ یہ مخالفین پر فتح عظیم ہے"۔

(براہین احمدیہ جلد 1 صفحہ 62، مندرجہ روحانی خزائن صفحہ 62 جلد 1 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 36 پر)

احمدی دوستو! صدہا فتور اور فساد میں سے سب سے بڑا فتور اور فساد تمہارے نزدیک حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو زندہ آسمان پر ماننا اور انکا دوبارہ دنیا میں آنا ہے۔ صدہا فتور اور فساد کی اصلاح تو مرزا صاحب سے کیا ہوگی۔ حیات عیسیٰ علیہ السلام کو براہین احمدیہ میں مرزا صاحب نے تسلیم کر کے اپنے پاؤں کاٹ دیئے۔ مرزا صاحب کا

احمد صاحب ) ( ثبوت صفحہ 41 پر ) ۔

کیوں صاحب ، مرزا صاحب کتابوں کا مطالعہ اس قدر کرتے تھے کہ گویا دنیا میں نہیں تھے ۔ خاص کر تدبر قرآن شریف اور تفسیروں کا اور احادیث شریف کا مطالعہ کیا کرتے تھے ۔ کسی حدیث شریف یا قرآن شریف کی ایک آیت میں بھی یہ نہ تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام وفات پاچکے ہیں کہ مرزا صاحب نے براہین میں لکھا کہ عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں ، دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے ۔ اب 12 سال بعد 30 آیات سے ثابت کررہے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام وفات پاچکے ہیں کیا یہ 30 آیتیں اس وقت نظر نہیں آئی تھیں ۔ کیا تفسیر علی جو مرزا صاحب کو براہین لکھنے سے 10 سال پہلے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے دی تھی ، اس میں بھی یہ نہ لکھا تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام وفات پاچکے ہیں ۔ احمدی دوستو ! مرزا صاحب نے براہین احمدیہ اور تذکرہ میں لکھا ہے کہ براہین احمدیہ کی تصنیف سے 20 برس پہلے خواب میں حضور علیہ السلام کی زیارت ہوئی تو اس وقت میرے دائیں ہاتھ میں میری تالیف کردہ کتاب تھی ۔ آپ نے دریافت فرمایا تیرے دائیں ہاتھ میں کیا ہے ۔ عرض کیا یہ میری لکھی ہوئی کتاب ہے فرمایا اس کا کیا نام ہے ۔ میں نے کہا قطبی یعنی قطب ستارے کی طرح مستحکم غیر متزلزل آپ نے فرمایا مجھے دیں ۔ میں نے آپ کو دیدی ۔ فرمایا اس کے ذریعہ اسلام زندہ ہوگا ۔

( براہین احمدیہ صفحہ 249 ، روحانی خزائن جلد 1 صفحہ 274، 275 حاشیہ ، تذکرہ طبع دوم صفحہ 4,3 ، طبع سوم صفحہ 2 ، طبع چہارم صفحہ 1 تا 2 از مرزا غلام احمد صاحب ) ( ثبوت صفحہ 42، 43 پر )

احمدی دوستو ! بقول مرزا صاحب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کتاب کے ذریعہ اسلام جو مردہ ہوچکا ہے ، زندہ ہوگا ۔ اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا ہوتا تو یہ بھی فرمایا ہوتا کہ مرزا یہ جو تو نے اس کتاب میں گند مارا ہے اسے درست کر کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں دوبارہ دنیا میں آئیں گے اور اُن کے ہاتھ سے دین اسلام پوری دنیا میں پھیل جائے گا اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ عیسیٰ کے ذریعہ ظہور میں آئے گا ۔ مرزا کیا تم کو اتنا بھی علم نہیں ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کو مرے ہوئے تو تقریباً دو ہزار سال ہوگئے ہیں اور تم نے لکھا ہے کہ وہ زندہ ہیں دوبارہ دنیا میں آئیں گے ۔ مرزا یہ غلبہ دین تو تیری اس کتاب کے ذریعہ سے ہوگا نہ کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھوں سے ، لہذا اس غلطی کو درست کرو ۔

احمدی دوستو ! قطب ستارے کی طرح مستحکم غیر متزلزل کتاب ( براہین احمدیہ ) میں وہ زلزلہ آیا کہ وفات مسیح کی عمارت ایسے منہدم ہوئی کہ قیامت تک قائم نہیں ہوسکتی ۔

احمدی دوستو ! مرزا صاحب نے اپنی کتاب ازالہ اوہام صفحہ 323 تا 338 مندرجہ روحانی خزائن جلد 3

صفحہ 423 سے 438 میں لکھا ہے کہ 30 آیتیں قرآن شریف میں ہیں اور وہ تمام آیات لکھی بھی ہیں کہ ان سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام وفات پا چکے ہیں۔ ایک آیت ہے، شراب حرام ہے۔ سب مفسرین نے لکھا شراب حرام ہے۔ ایک آیت ہے چور کے ہاتھ کاٹو۔ سب مفسرین نے لکھا چور کے ہاتھ کاٹو۔ ایک آیت ہے زانی مرد ہو یا عورت اسے سنگسار کرو۔ سب مفسرین نے لکھا ہے زانی مرد ہو یا عورت اسے سنگسار کیا جائے۔ تعجب ہے کہ تیس آیتیں قرآن شریف میں ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام مر گئے ہیں اور کسی مفسر نے یہ نہیں لکھا کہ عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو گئے ہیں۔ منہ مانگا انعام دوں گا اگر آپ مرزا صاحب سے پہلے 13 صدیوں کے کسی مفسر، مجدد کی چھوٹی بڑی ترجمہ وتفسیر سے یہ دکھا دیں کہ اس نے لکھا ہو کہ اس آیت سے یہ ثابت ہو رہا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو گئے ہیں۔

احمدی دوستو! مرزا صاحب نے محمدی بیگم کے ساتھ شادی ہونے کی پیشگوئی کی تھی۔ اس پر میرا ایک رسالہ آسمانی دلہن کے نام سے شائع ہو چکا ہے۔ اس میں اس پیشگوئی کی مکمل تفصیل ہے۔ آپ اس کا مطالعہ کریں میں یہاں صرف ایک حوالہ پیش کرتا ہوں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث مبارک ہے۔

| | |
|---|---|
| عن عبداللہ ابن عمر وقال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ینزل عیسی ابن مریم الی الارض فیتزوج ویولد له ویمکث خمسا واربعین سنة ثم یموت فیدفن معی فی قبری فاقوم انا وعیسی ابن مریم فی قبر واحد بین ابی بکر وعمر<br>(مشکوۃ شریف صفحہ نمبر 491 باب نزول عیسیٰ علیہ السلام) | عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عیسیٰ ابن مریم زمین میں نازل ہوں گے شادی کریں گے ان کی اولاد ہوگی۔ پینتالیس سال تک زمین میں ٹھہریں گے پھر فوت ہوں گے اور میرے ساتھ میرے مقبرہ میں داخل ہوں گے۔ میں اور عیسیٰ بن مریم ابوبکر اور عمر کے درمیان ایک مقبرہ سے اٹھیں گے۔<br>(ثبوت صفحہ 44 پر) |

حدیث مذکورہ بالا سے صاف واضح ہے کہ عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام زمین پر اتر کر نکاح کریں گے چونکہ مرزا صاحب دعویٰ مسیحیت سے پہلے نکاح کر چکے تھے۔ اس سے اولاد بھی تھی۔ اس لئے مرزا صاحب نے حدیث ہذا کا یہ مطلب ظاہر کیا کہ اس نکاح سے جو مسیح موعود کی علامت ہے محمدی بیگم کا میرے ساتھ نکاح ہونا ہے۔ چنانچہ مرزا صاحب کے الفاظ ہیں:

''اس (محمدی بیگم والی) پیشگوئی کی تصدیق کے لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی پہلے سے ایک پیش گوئی فرمائی ہے۔ کہ ''یتزوج ویولدلہ'' یعنی وہ مسیح موعود بیوی کریگا نیز صاحب اولاد ہوگا۔ اب ظاہر ہے کہ تزوج اور اولاد کا ذکر کرنا عام طور پر مقصود نہیں کیونکہ عام طور پر ہر ایک شادی کرتا ہے اور اولاد بھی ہوتی ہے اس میں کچھ خوبی نہیں بلکہ تزوج سے مراد وہ خاص تزوج ہے جو بطور نشان ہوگا اور اولاد سے مراد وہ خاص اولاد ہے جس کی نسبت اس عاجز کی پیشگوئی موجود ہے۔ گویا اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس سیہ دل منکروں کو ان کے شبہات کا جواب دے رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔

(انجام آتھم روحانی خزائن جلد 11 صفحہ 337 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 45 پر)

احمدی دوستو! ساری باتیں چھوڑو، مرزا صاحب کی شادی محمدی بیگم کے ساتھ نہ ہونے سے ثابت ہوگیا کہ عیسیٰ ابن مریم زندہ ہیں اور مرزا صاحب کا دعویٰ جھوٹا ہے۔ آپ حدیث شریف کے الفاظ پر غور فرماویں۔ آپ علیہ الصلوۃ والسلام نے عیسیٰ ابن مریم ہی کی شادی کا ذکر کیا کیونکہ جب عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر اٹھائے گئے تھے۔ اس وقت آپ کنوارے تھے اور ابھی آپ کی شادی نہیں ہوئی تھی۔ اس واسطے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عیسیٰ علیہ السلام شادی کریں گے اور ان کے بچے بھی ہوں گے اور یہ مرزا صاحب بھی مانتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام کی بیوی نہ تھی۔ ان کی شادی نہیں ہوئی تھی اور یہ بھی لکھتے ہیں کہ وہ نامرد ہیجڑا تھے (بہرحال کنوارے دنیا سے رخصت ہوئے)، تفصیل کیلئے دیکھو۔

(نورالقرآن صفحہ 73، مندرجہ روحانی خزائن جلد 9 صفحہ 448، 449 از مرزا غلام احمد صاحب) (ثبوت صفحہ 46 پر)

احمدی دوستو! کتاب ''عسل مصفیٰ'' تالیف ابوالعطا مرزا خدا بخش قادیانی احمدی یکے از کمترین خادمان مسیح موعود بماہ اپریل 1903ء مطابق غرہ ذی الحجہ 1318ھ میں لکھی گئی تھی۔ اس میں مجددین کی ایک فہرست دی ہے اس کا مطالعہ فرماویں۔ ''اس باب میں کہ 13 صدیوں میں کون کون مجدد ہوئے ہیں ہم اوپر دکھلا چکے ہیں کہ ہر صدی کے سرے پر مجددوں کا آنا ضروری ہے۔ کیونکہ ہر سو 100 سال کے بعد زمانہ کی حالت پلٹا کھاتی ہے۔ اور دین اسلام میں ضعف واقع ہوجاتا ہے لہٰذا از بس ضروری ہے کہ اس ضعف اور کمزوری کے دور کرنے کے لئے کوئی شخص خدا تعالیٰ کی طرف سے خاص تائید پا کر دنیا میں کھڑا ہو۔ اور جس قدر اہل اسلام میں فتور برپا ہوگیا ہو۔ اس کو دور کرنے کی کوشش کرے۔ اور دین مردہ کو از سر نو زندہ کرکے اس کو اپنی اصلی ہیئت میں دکھلا وے۔ چنانچہ اس غرض کے پورا کرنے کے لئے 13 صدیوں میں جس قدر اصحاب مجدد تسلیم کئے گئے ہیں۔ جن میں سے بعض نے اپنی زبان سے دعویٰ مجددیت کیا ہے اور بعض نے نہیں کیا صرف لوگوں نے اُن کو اپنے

اعتقاد اور علم سے مجدد تسلیم کر لیا ہے۔ ہم ان کے نام صدی وار لکھ دیتے ہیں۔ تاکہ جو لوگ ان کے اسمائے مبارک سے ناواقف اور ناآشنا ہیں۔ اچھی طرح سے واقف ہو جائیں۔

پہلی صدی میں اصحاب ذیل مجدد تسلیم کئے گئے ہیں: (1) عمر بن عبدالعزیز (2) سالم (3) قاسم (4) مکحول۔ علاوہ ان کے اور بھی اس صدی میں مجدد مانے گئے ہیں..........۔

دوسری صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) امام محمد ادریس ابوعبداللہ شافعی (2) احمد بن محمد بن حنبل شیبانی (3) یحییٰ بن معین بن عون عطفانی (4) اشہب بن عبدالعزیز بن داؤد قیس (5) ابوعمرو مالکی مصری (6) خلیفہ مامون رشید بن ہارون (7) قاضی حسن بن زیادہ حنفی (8) جنید بن محمد بغدادی صوفی (9) سہل بن ابی سہل بن رنحلہ شافعی (10) بقول امام شعرانی حارث بن اسعد محاسبی ابوعبداللہ صوفی بغدادی..........۔

تیسری صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) قاضی احمد بن شریح بغدادی شافعی (2) ابوالحسن اشعری متکلم شافعی (3) ابوجعفر طحاوی ازدی حنفی (4) احمد بن شعیب (5) ابوعبدالرحمٰن نسائی (6) خلیفہ مقتدر باللہ عباسی (7) حضرت شبلی صوفی (8) عبیداللہ بن حسین (9) ابوالحسن کرخی صوفی حنفی (10) امام بقی بن مخلد قرطبی مجدد اندلس اہل حدیث۔

چوتھی صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) امام ابوبکر باقلانی (2) خلیفہ قادر باللہ عباسی (3) ابوحامد اسفرانی (4) حافظ ابونعیم (5) ابوبکر خوارزی حنفی (6) بقول شاہ ولی اللہ ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ المعروف بالحاکم نیشا پوری (7) امام بیہقی (8) حضرت ابوطالب ولی اللہ صاحب قوت القلوب جو طبقہ صوفیا سے ہیں (9) حافظ احمد علی بن ثابت خطیب بغداد (10) ابواسحاق شیرازی (11) ابراہیم بن علی بن یوسف فقیہہ ومحدث۔

پانچویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) محمد بن ابوحامد امام غزالی (2) بقول عینی وکرمانی حضرت راعونی حنفی (3) خلیفہ مستنظہر بالدین مقتدی باللہ عباسی (4) عبداللہ بن محمد انصاری ابواسماعیل ہروی (5) ابوطاہر سلفی (6) محمد ابن احمد ابوبکر شمس الدین سرخسی فقیہ حنفی۔

چھٹی صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) محمد بن عمر ابوعبداللہ فخرالدین رازی (2) علی بن محمد (3) عزالدین ابن کثیر (4) امام رافعی شافعی صاحب زبدہ شرح شفا (5) یحییٰ بن حبش بن میرک حضرت شہاب الدین سہروردی شہید امام طریقت (6) یحییٰ بن اشرف بن حسن محی الدین لوزی..........۔

ساتویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) احمد بن عبدالحلیم تقی الدین ابن تیمیہ حنبلی (2) تقی الدین ابن دقیق السعید (3) شاہ شرف الدین مخدوم بہائی سندی (4) حضرت معین الدین چشتی (5) حافظ ابن القیم

جوزی شمس الدین محمد بن ابی بکر بن ایوب بن سعد بن القیم الجوزی ورعی دمشقی حنبلی (6) عبداللہ بن اسعد بن علی بن سلیمان بن خلاج ابو محمد عفیف الدین یافعی شافعی (7) قاضی بدرالدین محمد بن عبداللہ الشبلی حنفی دمشقی۔

آٹھویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) حافظ علی بن حجر عسقلانی شافعی (2) حافظ زید الدین عراقی شافعی (3) صالح بن عمر بن ارسلان قاضی بلقینی (4) علامہ ناصرالدین شاذلی ابن سنت میلی۔

نویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) عبدالرحمٰن بن کمال الدین شافعی معروف امام جلال الدین سیوطی (2) محمد بن عبدالرحمٰن سخاوی شافعی (3) سید محمد جون پوری مہتدی..........

دسویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) ملا علی قاری (2) محمد طاہر فتنی گجراتی محی الدین محی السنۃ (3) حضرت علی بن حسام الدین معروف بعلی متقی ہندی مکی۔

گیارہویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) عالمگیر بادشاہ غازی اورنگزیب (2) حضرت آدم بنوری صوفی (3) شیخ احمد بن عبدالاحد بن زین العابدین فاروقی سرہندی معروف امام ربانی مجدد الف ثانی

بارھویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) محمد بن عبدالوہاب بن سلیمان نجدی (2) مرزا مظہر جان جاناں دہلوی (3) سید عبدالقادر بن احمد بن عبدالقادر حسنی کوکیانی (4) حضرت احمد شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی (5) امام شوکانی (6) علامہ سید محمد بن اسماعیل امیر یمن (7) محمد حیات بن ملا ملا زیہ سندھی مدنی

تیرھویں صدی کے مجدد اصحاب ذیل ہیں: (1) سید احمد بریلوی (2) شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی (3) مولوی محمد اسماعیل شہید دہلوی (4) بعض کے نزدیک شاہ رفیع الدین صاحب بھی مجدد ہیں (5) بعض نے شاہ عبدالقادر کو مجدد تسلیم کیا ہے۔ ہم اسکا انکار نہیں کر سکتے۔ کہ بعض ممالک میں بعض بزرگ ایسے بھی ہوں گے جن کو مجدد مانا گیا ہو۔ اور ہمیں انکی اطلاع نہ ملی ہو۔ وجہ یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد جو جامع جمیع صفات انسانی تھے، کوئی کامل انسان ایسا نہیں ہو سکتا تھا کہ شریعت اسلامی کے تمام محکمہ جات کی خدمات کو سرانجام دے سکتا۔ اسلئے ضروری بلکہ اشد ضروری تھا۔ کہ شریعت حقہ اسلام کے ہر پہلو اور ہر محکمہ کے ضعف اور کمزوری کو دور کرنے کے لئے الگ الگ افراد اس خدمت پر مامور ہوتے اور مشاہدہ اور تجربہ گواہی دیتا ہے کہ ایسا ہی ہوتا رہا۔ چنانچہ فہرست مجددین سے واضح ہوتا ہے کہ کوئی مجدد فقیہہ ہے کوئی محدث ہے۔ کوئی مفسر ہے، کوئی صوفی ہے، کوئی متکلم ہے اور کوئی بادشاہ ہے۔ الغرض جن کاموں کو ایک ذات جامع جمیع صفات انسانی بہمہ حسن و خوبی سرانجام دیتی تھی۔ اب مختلف زمانوں میں مختلف افراد مختلف پہلوؤں میں ان خدمات کو بجالاتے رہے۔ اور اس سے کوئی مسلمان انکار نہیں کر سکتا۔

جب یہ امر روز روشن کی طرح ظاہر ہوگیا کہ ہر صدی کے سر پر کسی مجدد کا آنا ضروری ہے۔ تو اب کوئی وجہ نہیں کہ چودھویں صدی کے سر پر کوئی مجدد نہ آوے۔ مجدد کا آنا نہایت ہی ضروری ہے۔ خاص کر ایسے پرفتن زمانہ میں جبکہ اسلام پر ہر پہلو اور ہر طرف سے مصائب کے پہاڑ ٹوٹ پڑے ہیں۔ اور اسلام ایسے نرغہ میں پھنس گیا ہو کہ جس سے جانبری نہایت ہی مشکل ہوگئی ہو۔''

(عسل مصفی صفحہ 116 از مرزا خدابخش قادیانی) (ثبوت صفحہ 47 تا 51 پر)

احمدی دوستو! آپ کی کتاب ''عسل مصفی'' میں 83 مجددین کی فہرست دی ہے اور ساتھ یہ بھی لکھا ہے کہ ہم اس کا انکار نہیں کر سکتے کہ بعض ممالک میں بعض بزرگ ایسے بھی ہوں گے جن کو مجدد مانا گیا ہو اور ہمیں ان کی اطلاع نہ ملی ہو۔ احمدی دوستو یہ تو ظاہر ہے کہ مجدد وہی ہوسکتا ہے جو اپنے زمانہ میں سب سے زیادہ قرآن وحدیث کا علم رکھتا ہو۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ پہلی صدی سے لے کر تیرہویں صدی تک تمہارے 83 مجدد ہوئے ہیں۔ ان میں سے کسی ایک کو بھی پتہ نہیں چلا کہ عیسیٰ علیہ السلام مر گئے ہیں۔ انہیں زندہ ماننا شرک ہے اور لوگوں کے واسطے سب سے بڑا فتنہ ہے اور پھر سب سے بڑا ظلم یہ کہ خود مرزا صاحب بھی اپنی زندگی کے 57 سال 4 ماہ 25 دن تک اس شرک میں مبتلا رہے اور یہی کہتے رہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے۔

احمدی دوستو! مرزا صاحب نے ضمیمہ حقیقۃ الوحی الاستفتاء روحانی خزائن ج 22 ص 660 پر سب سے بڑا فتنہ حیات عیسیٰ علیہ السلام کو قرار دیا ہے بلکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو زندہ ماننا شرک عظیم کہا ہے۔ 13 صدیوں کے کسی مجدد نے حیات عیسیٰ علیہ السلام کے عقیدہ کی اصلاح کیوں نہیں کی۔ اس لئے کہ 13 صدیوں کے سب مجدد حیات عیسیٰ علیہ السلام کے عقیدہ کے قائل تھے، کسی مجدد نے ہرگز نہیں کہا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام فوت ہوگئے ہیں بلکہ سب نے کہا کہ عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں اور انکا نزول ہوگا۔ اگر کسی نے کہا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام فوت ہوگئے ہیں تو حوالہ دو۔

آپ ذرا سوچیں یہ ساری باتیں یہ نہیں بتاتیں کہ یہ سارے کا سارا دجل ہے، فریب ہے، ہیرا پھیری ہے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ مرزا صاحب پہلے ہی دن کہہ دیتے کہ عیسیٰ علیہ السلام تقریبا دو ہزار سال پہلے فوت ہو چکے ہیں چہ جائیکہ ان کو اتنا عرصہ زندہ مانتے رہے اور اپنی کتابوں میں لکھتے رہے۔ اللہ تعالیٰ بھی نعوذ باللہ خاموش رہے، کیا اللہ تعالیٰ سے بھی نعوذ باللہ غلطی ہوگئی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے یہ کیوں نہ بتایا کہ غلام احمد کیا لکھ رہے ہو؟ مرزا صاحب کو الہام ہوتے رہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں، آسمانوں سے اتریں گے اور کوئی

بتانے والا نہ تھا کہ یہ الہام غلط ہیں۔ روح القدس جبرائیل علیہ السلام بھی خاموش رہے۔ کثرت سے تفاسیر کا مطالعہ اور بالخصوص حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تفسیر میں بھی یہ مسئلہ نہ ملا۔ تیرہ صدیوں کے مجددین میں سے کسی ایک کو بھی یہ معلوم نہ ہوا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو چکے ہیں اور وہ سب ان کو زندہ مانتے رہے اور حیات نزول عیسیٰ علیہ السلام سے متعلق لکھتے رہے جب ملہم من اللہ ہو کر لکھی گئی کتاب براہین احمدیہ (قطبی) حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں پیش کی گئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم بھی خاموش رہے۔ پھر عمر کے آخری حصہ میں تواتر سے ہونے والے الہامات نے مرزا صاحب پر یہ تو کھول دیا کہ عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو گئے ہیں اور مرزا صاحب خود مسیح موعود ہے۔ مگر یہ الہامات نہ تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی عمر کے متعلق بتا سکے اور نہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر کے متعلق بتا سکے۔

احمدی دوستو! آدمی آلو خریدتا ہے تو اسے اچھی طرح دیکھتا ہے کہ کہیں یہ خراب یا کانا تو نہیں۔ کیا یہ انصاف کی بات ہے کہ جہاں ایمان کے سودے ہوں وہاں آنکھیں بند کر کے کسی کی ہر بات قبول کر لے۔ یہ تو جنت اور جہنم کا سوال ہے۔ اس قدر غفلت سے کام نہ لیں بلکہ سوچیں، سمجھیں اور اپنا عقیدہ وہی بنائیں جو تمام امت کا متفقہ طور پر چلا آرہا ہے اس سلسلہ میں اگر آپ سوالات کرنا چاہیں یا سمجھنا چاہیں یا مجددین ومفسرین ومحدثین کی کتابوں کا مطالعہ کرنا چاہیں تو میرے ساتھ رابطہ کر لیں۔ اگر آپ نے میری باتیں جو مرزا صاحب کی کتابوں سے بھی عرض کروں گا، غور سے سنیں تو انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی سمجھ میں ضرور آجائیں گے۔ آپ اس موضوع پر میرے دو رسائل "حیات عیسیٰ علیہ السلام از روئے قرآن شریف" اور "حیات عیسیٰ علیہ السلام از روئے حدیث شریف" کا بھی ضرور مطالعہ فرمائیں۔ اگر آپ چاہیں تو کسی اپنے مربی صاحب سے میری بات کراویں۔ میں مربی صاحب سے بھی بات کرنے کو تیار ہوں۔

شاید کہ تیرے دل میں اتر جائے میری بات

ابن سرور حافظ عبدالرحمٰن خان شاہ عالمی
ابو الشہید مظفر گڑھی
مہتمم مدرسہ مخزن العلوم خطیب وامام مسجد توحید (قبرستان والی)
بی ون 9 بلاک ٹاؤن شپ لاہور
فون: 0092-42-5120403 موبائل: 0300-4808818

ملا عبداللہ آتھم صاحب کو ایک ہزار انعام کا وعدہ دیا گیا تھا۔ شرطیہ طور پر (تسلیم کیا گیا)۔ ملا عبداللہ آتھم صاحب کو دو ہزار روپیہ کے انعام کا وعدہ دیا گیا۔ ملا ایضاً تین ہزار ایضاً۔ ملا ایضاً چار ہزار ایضاً۔ ملا انجام آتھم شائع کیا گیا (تسلیم ہوا) ملا انجام آتھم میں مرزا صاحب نے پیش گوئی کی تھی کہ ہم ۹ مولوی اور ۶۸ چھاپہ والے اگر ہمارے پر ایمان نہیں لائیں گے تو مر جائیں گے (مرزا صاحب نے اس کو تسلیم نہیں کیا)۔ ملا اس پیش گوئی میں لیکھرام کے مرنے کی بابت وہ لوگوں کو بتلاتے ہیں کہ مباہلہ کریں (تسلیم کیا گیا)۔ ملا گنگا بشن کو مباہلہ کے واسطے بلایا گیا (تسلیم کیا) ملا مولوی محمد حسین بٹالوی کو مباہلہ کے واسطے بلایا گیا (تسلیم کیا گیا) ملا رائے جیندر سنگھ کو مباہلہ کے واسطے بلایا گیا (تسلیم کیا گیا) ملا پیشگوئی بابت مرنے لیکھرام کی۔ (تسلیم کیا گیا) ملا نسبت

سواروں کے اپنی گرہ سے خرید کر دئے تھے اور آئندہ گورنمنٹ کو اس قسم کی مدد کا عند الضرورت وعدہ بھی دیا۔ اور سرکار انگریزی کے حکام وقت سے بجلدوے خدمات عمدہ عمدہ چٹھیات خوشنودی مزاج ان کو ملی تھیں۔ چنانچہ سر لیپل گریفن صاحب نے بھی اپنی کتاب تاریخ رئیسان پنجاب میں ان کا تذکرہ کیا ہے۔ غرض وہ حکام کی نظر میں بہت ہر دلعزیز تھے۔ اور بسا اوقات ان کی دلجوئی کے لئے حکام وقت ڈپٹی کمشنر کمشنر اُن کے مکان پر آکر اُن کی ملاقات کرتے تھے۔ یہ مختصر میرے خاندان کا حال ہے میں ضروری نہیں دیکھتا کہ اس کو بہت طول دوں۔

اب میرے ذاتی سوانح یہ ہیں کہ میری پیدائش ۱۸۳۹ء یا ۱۸۴۰ء میں سکھوں کے آخری وقت میں ہوئی ہے* اور میں ۱۸۵۷ء میں سولہ برس کا یا سترھویں برس میں تھا۔ اور ابھی ریش و بروت کا آغاز نہیں تھا۔ میری پیدائش سے پہلے میرے والد صاحب نے بڑے بڑے مصائب دیکھے۔ ایک دفعہ ہندوستان کا پیادہ پا سیر بھی کیا۔ لیکن میری پیدائش

حاشیہ: * نوٹ:- میں توام پیدا ہوا تھا ایک لڑکی جو میرے ساتھ تھی وہ چند روز کے بعد فوت ہو گئی تھی۔ میں خیال کرتا ہوں کہ اس طرح پر خدا تعالیٰ نے انثیت کا مادہ مجھ سے بکلی الگ کر دیا۔ منہ



یہ حوالہ صفحہ 02 پر درج ہے

کتاب البریہ صفحہ 159، مندرجہ روحانی خزائن جلد 13 صفحہ 177 از مرزا غلام احمد صاحب

اور اصل حال ہے۔

دیکھو ہر ایک خصوصیت جو کہیں کسی خاص شخص کے متعلق پیدا کی گئی ہے اللہ تعالیٰ نے اس کا ضرور جواب دیا ہے مگر کیا وجہ کہ اتنی بڑی خصوصیت کا کوئی جواب نہ دیا۔ خصوصیت ہی ایک ایسی چیز ہے کہ جس سے شرک پیدا ہوتا ہے۔

یہ حضرت اقدس علیہ السلام کی زندگی میں آپ کی آخری تقریر ہے جو آپ نے بڑے زور اور خاص جوش سے فرمائی۔ دوران تقریر میں آپ کا چہرہ اس قدر روشن اور درخشاں ہوگیا تھا کہ نظر اُٹھا کر دیکھا بھی نہیں جاتا تھا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تقریر میں ایک خاص اثر اور جذب تھا۔ رُعب، ہیبت اور جلال اپنے کمال عروج پر تھا بعض خاص خاص تحریکات اور موقعوں پر حضرت اقدس کی شان دیکھنے میں آئی ہوگی جو آج کے دن تھی۔ اس تقریر کے بعد آپ نے کوئی تقریر نہیں فرمائی۔ (نقلہ مرتبہ عبدالرحمٰن قادیانی)

(الحکم جلد ۱۲ نمبر ۴۲ صفحہ ۷-۸ مورخہ ۱۸ جولائی ۱۹۰۸ء)

---

## ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء
## بوقت نماز فجر

جب فجر کی اذان کان میں پڑی تو حضور علیہ السلام نے پوچھا کہ

"کیا صبح ہوگئی"

جواب ملنے پر فجر کی نماز کی نیت باندھی اور ادا کی۔

## آخری الفاظ

وہ الفاظ جن پر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے رفیق اعلیٰ سے جا ملے یہ تھے:۔

"اے میرے پیارے۔ اے میرے پیارے۔ اے میرے پیارے اللہ۔ اے میرے پیارے اللہ"

(الحکم جلد ۱۵ نمبر ۱۹-۲۰ مورخہ ۲۱ مئی ۱۹۱۱ء)

یہ حوالہ صفحہ 02 پر درج ہے

## تمہید ہشتم۔ جو امر خارق عادت کسی ولی سے صادر ہوتا ہے۔ وہ حقیقت میں اُس متبوع کا معجزہ ہے جس کی وہ اُمت ہے اور یہ بدیہی اور ص ۴۹۹

کہ قادر مطلق کہ جس کے علم قدیم سے ایک ذرہ مخفی نہیں اور جس کی طرف کوئی نقصان اور خسران ص ۴۹۹
عاید نہیں ہوسکتا۔ اور جو ہریک قسم کے جہل اور آلودگی اور ناتوانی اور غم اور حزن اور
درد اور رنج اور گرفتاری سے پاک ہے وہ کیوں کر اُس چیز کا عین ہوسکتا ہے کہ جو

بدرجۂ یقین کامل پہنچکر پھر مُنکر رہیں۔ پھر بعد اِسکے فرمایا۔ اِنَّآ اَنْزَلْنَاہُ قَرِیْبًا مِّنَ الْقَادِیَانِ۔
وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ صَدَقَ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ وَکَانَ اَمْرُ اللّٰہِ
مَفْعُوْلًا۔ یعنے ہم نے ان نشانوں اور عجائبات کو اور نیز اس الہام پُر از معارف و حقائق کو
قادیان کے قریب اُتارا ہے اور ضرورت حقہ کے ساتھ اُتارا ہے اور بضرورت حقہ اُترا ہے۔
خدا اور اُسکے رسول نے خبر دی تھی کہ جو اپنے وقت پر پُوری ہوئی اور جو کچھ خدا نے چاہا تھا
وہ ہونا ہی تھا۔ یہ آخری فقرات اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس شخص کے ظہور کیلئے
حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنی حدیث متذکرۂ بالا میں اشارہ فرما چکے ہیں اور خدائے تعالیٰ
اپنے کلام مقدس میں اشارہ فرما چکا ہے چنانچہ وہ اشارہ حصہ سوم کے الہامات میں درج ہو چکا
ہے اور فرقانی اشارہ اس آیت میں ہے هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ
لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ[1]۔ یہ آیت جسمانی اور سیاستِ ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں
پیشگوئی ہے۔ اور جس غلبۂ کاملہ دینِ اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ سے
ظہور میں آئے گا۔ اور جب حضرتِ مسیح علیہ السلام دوبارہ اِس دُنیا میں تشریف لائینگے تو ص ۴۹۹
اُن کے ہاتھ سے دینِ اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا۔ لیکن اِس عاجز پر
ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ خاکسار اپنی غربت اور انکسار اور توکل اور ایثار اور آیات اور انوار کے
رُو سے مسیح کی پہلی زندگی کا نمونہ ہے اور اِس عاجز کی فطرت اور مسیح کی فطرت باہم نہایت
ہی متشابہ واقع ہوئی ہے گویا ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے یا ایک ہی درخت کے دو پھل ہیں
اور بحدی اتحاد ہے کہ نظر کشفی میں نہایت ہی باریک امتیاز ہے اور نیز ظاہری طور پر

[1] الصّف : ۱۰

یہ حوالہ صفحہ 02 پر درج ہے

براہین احمدیہ جلد 1 صفحہ 499، روحانی خزائن صفحہ 593 جلد 1 از مرزا غلام احمد صاحب

